ثانی یا شود وجوباً چوں جاءٍ و اَئِمَّۃٌ ورنہ واد چوں اَوَادِمُ و اُوَیْدِمٌ صرفیاں این قاعدہ را در صورت کسرہ ہم وجوبی گفتہ اند مگر این صحیح نیست زیرا کہ در بعضے قرآت متواترہ لفظ اَئِمَّۃٌ بہمزہ دوم آمدہ پس معلوم شد کہ قاعدہ مذکورہ جوازی ست قاعدہ ہمزہ بعد واو ویائے مدہ زائدہ ویای تصغیر جنس ماقبل گشتہ دران ادغام یابد جوازاً چوں

---

ورنہ واؤ جیسے اَوَادِمُ جمع آدَمُ اور اُوَیْدِمٌ۔

**فائدہ:۔** جاءٍ میں تخفیف ہمزہ کا قاعدہ ۲ سیبویہ کے نزدیک جاری ہوتا ہے۔ سیبویہ کہتا ہے کہ جاءٍ در اصل جَایِئٌ تھا یاء الف فاعل کے بعد واقع ہونے کی وجہ سے ہمزہ ہوگئی جَاءِءٌ ہوا۔ پھر ہمزہ دوم قاعدہ ۲ سے یاء ہوا اور یاء قاضٍ کے قاعدہ سے ساقط ہوگئی تو جاءٍ بروزن فَاعٍ ہوا۔ خلیل کے نزدیک اس میں قلب مکانی کیا گیا یعنی عین کو لام کی جگہ اور لام کو عین کی جگہ رکھا گیا تو جَایِئٌ سے جَائِیٌ ہوا۔ پس یاء بقاعدہ قاضٍ ساقط ہوگئی جاءٍ ہوا۔ خلیل کہتا ہے کہ قلب مکانی نہ کریں تو اجتماع ہمزتین لازم آئیگا جو مکروہ ہے اور قلب مکانی میں قلت تغیر ہے لہذا یہ راجح ہے۔ مصنف علیہ الرحمۃ نے قاعدہ ۲ کی مثال میں جاءٍ ذکر کر کے سیبویہ کے قول کو ترجیح دی ہے کیونکہ قلب مکانی میں اگرچہ قلت تغیر ہے مگر یہ خلاف قیاس ہے۔

**قولہ اَئِمَّۃٌ:۔** یہ امام کی جمع ہے۔ اصل میں اَأْمِمَۃٌ تھی۔ اول میم کی حرکت ماقبل کو دیکر ادغام کیا۔ اَئِمَّۃٌ ہوا پھر زیر بحث قاعدہ سے ہمزہ ثانی کو یاء کیا اَیِمَّۃٌ ہوا۔

**سوال:۔** اَأْمِمَۃٌ میں قاعدہ ۲ نہیں جاری کیا گیا بلکہ ادغام کیا گیا ہے اس کی کیا وجہ ہے؟

**جواب:۔** اس میں بوجوہات ذیل ادغام کو تخفیف پر ترجیح دی گئی ہے۔

۱۔ اس میں تخفیف کا قاعدہ اول میں جاری ہوتا ہے اور ادغام آخر میں اور کلمہ کے آخر میں تبدیلی اولی ہوتی ہے۔

۲۔ التباس کے خوف سے یعنی اگر ہمزہ دوم کو بقاعدہ ۲ الف کرتے اور ادغام کرتے تو آمَّۃٌ ہو جاتا اور اَمَّ یَأُمُّ کے اسم فاعل سے التباس ہوتا۔

۳۔ تاکہ اَئِمَّۃٌ ان اوزان جمع کے موافق ہو جائے جو مضاعف سے آتے ہیں جیسے اَعِنَّۃٌ و اَشِقَّۃٌ۔

**قولہ صرفیان:** یہ ایک اعتراض مقدر کا جواب ہے جس کی تقریر یہ ہے کہ قرآن کریم میں اَئِمَّۃٌ ہمزہ کے ساتھ آیا ہے حالانکہ بموجب قاعدہ زیر بحث ہمزہ کو یاء کرنا واجب ہے۔

مصنف علام فرماتے ہیں کہ صرفیین نے اس قاعدہ کو کسرہ کی صورت میں بھی وجوبی کہا ہے مگر یہ صحیح نہیں۔ کیونکہ بعض قرآتِ متواترہ میں لفظ ائمۃ ہمزہ دوم کے ساتھ آیا ہے اس کا جواب یہ بھی ہو سکتا ہے کہ ائمۃ میں یہ قاعدہ جوازی ہے

مَقْرُوَّةٌ و خَطِيَّةٌ و اُفَيِّسٌ قاعده چوں بعد الف مفاعل ہمزه قبل یا واقع شود بیای مفتوحه بدل شود و یا بالف چون خطایا جمع خطیئة خطایئ بود بسبب وقوع آن قبل طرف بعد الف جمع ہمزه شد پس خطاءِءُ گردید بعد ازاں ہمزه ثانیه بقاعده جاءٍ یا شد پس حسب این قاعده ہمزه رایای مفتوحه و یارا الف کردند خطایا شد قاعده ہمزه متحرک که پس حرف ساکن غیر مده زائده و یار تصغیر بعد نقل حرکتش بما قبل محذوف شود جوازاً چوں یَسَلُ وَقَدْ فَلْحَ و یَرِمیناءُ قاعده دریَرِی و یُرِای و جمله افعال رؤیت ایں قاعده لطور وجوب مستعمل ست نه در اسمای مشتقه از رؤیت پس در مَرْأی ظرف و مصدر میمی و در مِرْآةٌ آله و در مَرْئِیٌّ اسم مفعول حرکت ہمزه بما قبل داده ہمزه را حذف کردن جائز ست نه واجب قاعده

---

جیساکہ زرادی وغیرہ میں مذکور ہے ۔

فائدہ :۔ مصنف علام نے عام صرفیوں کے مذہب کے مطابق ہمزہ ثانی کے مکسور ہونے کی صورت میں اس کو یاء کرنا واجب قرار دیا ہے ورنہ ان کا اپنا مذہب جواز کا ہے ۔

**قولہ قاعدہ** :۔ ہمزہ بعد واو اور یائے مدہ زائدہ اور یائے تصغیر کے جوازاً ما قبل کی جنس ہو کر اس میں ادغام ہو جاتا ہے ۔ جیسے مَقْرُوَّةٌ (پڑھا ہوا) اصل میں مَقْرُوْءَةٌ تھا ۔ اس میں ہمزہ واو مدہ زائدہ کے بعد واقع ہے اور خَطِيَّةٌ (گناہ) اصل میں خَطِيْئَةٌ تھا اس میں ہمزہ یائے مدہ زائدہ کے بعد واقع ہے ۔ اور اُفَيِّسٌ جو اَفْؤُسٌ کی تصغیر ہے اور اَفْؤُسٌ فَأْسٌ کی جمع ہے جس کے معنی ہیں کلہاڑی ۔ یہ اصل میں اُفَيْئِسٌ تھا ۔ ہمزہ یائے تصغیر کی جنس ہو کر اس میں ادغام ہو گیا اُفَيِّسٌ ہوا ۔

**قولہ قاعدہ** :۔ الف مفاعل کے بعد اگر ہمزہ یاء سے قبل واقع ہو تو یائے مفتوحہ سے بدل جاتا ہے اور یاء الف سے جیسے خَطَایَا جو خَطِيْئَةٌ کی جمع ہے ۔ یہ اصل میں خَطَايِئُ تھا یاء الف جمع کے بعد اور قبل طرف واقع ہونے کی وجہ سے ہمزہ ہو گئی تو خَطَاءِءُ ہوا ۔ پھر دوسرا ہمزہ جَاءٍ کے قاعدہ سے یاء ہو گیا ۔ پس اس قاعدہ کے مطابق ہمزہ کو یائے مفتوحہ اور یاء کو الف سے بدلا تو خَطَايَا ہوا ۔

فائدہ :۔ سیبویہ اور خلیل خطایا کی اصل اول (خَطَايِئُ) میں متفق ہیں ۔ مگر اصل ثانی میں مختلف ہیں ۔ سیبویہ کے نزدیک اصل ثانی خَطَاءِءُ ہے جیساکہ متن میں مذکور ہے مگر خلیل کے نزدیک خَطَايِئُ میں قلب مکانی کر کے اس کو

ہمزہ متحرکہ اگر بعد متحرک باشد دراں بین بین قریب وبین بین بعید ہر دو جائز ست
خواندن ہمزہ میان مخرج خود ومخرج حرف علتی کہ وفق حرکتش باشد بین بین قریب
ست ومیان مخرج او ومخرج حرف علت وفق حرکت ماقبل بین بین بعید وبین بین
راتسہیل ہم گویند مثال سَاَلَ سَئِمَ لَؤُمَ درسَاَلَ ہر دو بین بین ہمزہ در مخرج خود و

---

خَطَائِیُ بنایا گیا اور پھر اس میں قاعدہ ۲۰ جاری کیا گیا۔ مصنف نے سیبویہ کے مذہب کو اختیار کیا کیونکہ عرب سے اَللّٰھُمَّ اَغْفِرْلِیْ خَطَاءِ مسموع ہے جس سے معلوم ہوا کہ اس میں قلب مکانی نہیں کیا گیا۔

**قولہ قاعدہ** :- جو ہمزہ متحرکہ حرف ساکن غیر مدہ زائدہ اور غیر یائے تصغیر کے بعد واقع ہو تو اس کی حرکت ماقبل کو دیکر اس کو جوازاً حذف کر دیا جاتا ہے جیسے یَسَلُ اصل میں یَسْئَلُ تھا۔ قَدَفْلَحَ اصل میں قَدْاَفْلَحَ تھا اور یَرَبِیْ خَاہُ جو اصل میں یَرْمِیْ اَخَاہُ تھا۔

**فائدہ** :- صاحب لغزک نے حواشی بیضاوی کے حوالہ سے ذکر کیا ہے کہ قَدَاَفْلَحَ میں ہمزہ تلفظ میں محذوف ہے نہ کتابت میں۔

**قولہ قاعدہ** :- یَرٰی (مضارع معلوم) اور یُرٰی (مضارع مجہول) میں اور تمام افعالِ رُؤْیَتْ میں یہ قاعدہ بطور وجوب جاری ہوتا ہے کیونکہ افعال رؤیت محاورات عرب میں کثیر الورود ہیں اور کثرت مقتضئی خفت ہے اس لئے ہمزہ وجوبا حذف کیا جاتا ہے اور رؤیت کے اسمائے مشتقہ میں اجرائے قاعدہ بطور وجوب نہیں اس لئے مَرَاۃٌ اسم ظرف ومصدر میمی میں اور مِرْاَۃٌ اسم آلہ و مَرْئِیٌّ اسم مفعول میں ہمزہ کی حرکت ماقبل کو دیکر حذف کرنا جائز ہے۔ واجب نہیں۔

**قولہ ہمزہ متحرکہ** :- مصنف علیہ الرحمۃ تخفیف ہمزہ کی تیسری صورت بیان کرتے ہیں کہ اگر ہمزہ متحرکہ حرف متحرک کے بعد واقع ہو تو بین بین (تسہیل) پڑھ سکتے ہیں۔ ہمزہ کو اس کے مخرج اور اس کی حرکت کے موافق حرف علت کے مخرج کے درمیان پڑھنے کو بین بین قریب و بین بین مشہور کہتے ہیں۔ اور ہمزہ کو اس کے مخرج اور ماقبل کی حرکت کے موافق حرف علت کے مخرج کے درمیان پڑھنا بین بین بعید اور بین بین غیر مشہور کہلاتا ہے۔ مثلاً سَئَلَ میں بین بین قریب و بعید ہر دو صورت میں ہمزہ اپنے اور الف کے مخرج کے درمیان پڑھا جائے گا کیونکہ خود ہمزہ مفتوح ہے اور ماقبل بھی۔ اور سَئِمَ میں بین بین قریب کی صورت میں ہمزہ اپنے مخرج اور یا کے مخرج کے درمیان پڑھا جائے اور بین بین بعید کی صورت میں اپنے اور الف کے مخرج کے درمیان، اور لَؤُمَ میں ہمزہ اور واؤ کے مخرج کے درمیان پڑھنا قریب اور الف و ہمزہ کے مخرج کے درمیان پڑھنا بعید ہے۔

الف خوانده خواہد شد چہ خود ہمزہ ہم مفتوح ست وما قبلش ہم مفتوح و در سَئِمَ
در بین بین قریب میان مخرج یا وہمزہ و در لعید میان مخرج الف وہمزہ و در لَؤُمَ میان
مخرج واؤ وہمزہ بین بین قریب ست ومیان مخرج الف وہمزہ لعید ولعد الف در
ہمزہ بین بین قریب جائز ست قاعدہ ہمزۂ استفہام چوں بر ہمزہ درآید چون ءَاَنْتُمْ
دران جائز است کہ ثانیہ را بحرفیکہ قاعدہ تخفیف مقتضی آن باشد بدل کنند پس در
ءَاَنْتُمْ اَوَنْتُمْ سازند و جائز ست کہ ہمزہ را تسہیل کنند قریب یا لعید و جائز ست کہ
میان ہمزتین الف متوسط بیارند آءَنْتُمْ گویند قسم دوم در گردانہائے مہموز
مہموز فا از باب نَصَرَ الْاَخْذُ گرفتن اَخَذَ یَاخُذُ اَخْذاً فَھُوَ اٰخِذٌ واُخِذَ
یُوخَذُ اَخْذاً فھو مَاخُوذٌ الْاَمْرُ منه خذ والنہی عنه لَا تَاخُذْ الظرف
منه مَاخَذٌ والْاٰلةُ مِنْهُ مِیْخَذٌ و مِیْخَذَةٌ و مِیْخَاذٌ تثنیتھما مَاخَذَانِ و
مِیْخَذَانِ وَالْجَمْعُ مِنْھُمَا مَآخِذُ و مَآخِیْذُ افعل التفضیل منه اٰخَذُ و

---

قولہ ولعد الف :۔ لعنی الف کے بعد ہمزہ میں بین بین قریب (مشہور) جائز ہے کیونکہ ماقبل ساکن ہے اور غیر مشہور وہاں جائز ہوتا ہے جہاں ماقبل متحرک ہو۔ مثلاً سَائِلٌ میں ہمزہ کو اس کے اپنے مخرج اور اپنی حرکت کے موافق حرف علت لعنی الف کے مخرج کے درمیان پڑھ سکتے ہیں۔

قولہ قاعدہ ہمزۂ استفہام :۔ جب ہمزہ قطعی سے پہلے ہمزۂ استفہام آئے جیسے ءَاَنْتُمْ ، ءَاَبِلٌ اور ءَاُخُذٌ تو اس میں تین صورتیں جائز ہیں۔

۱۔ دوسرے ہمزہ کو قاعدۂ تخفیف کے مطابق تبدیل کرنا، لعنی دوسرے ہمزہ کو واؤ کر کے اَوَنْتُمْ ، اَوَبِلٌ اور اَوُخذ پڑھ سکتے ہیں۔

۲۔ بین بین قریب ولعید

۳۔ ہمزتین کے درمیان الف لانا۔

المونث منه اُخذیٰ وتثنیتهما اُخذانِ و اُخذَیانِ والجمع منهما اُخذُونَ وَاَوَخِذُو اُخَذٌ و اُخذَیاتٌ امرایں باب کہ خذ آمدہ برخلاف قیاس است قیاس مقتضی آن بود کہ اوخذ می آید بابدال ہمزۂ دوم بواو بقاعدہ اومن وہمچنیں امر اَکَلَ یَاکُلُ ہم کُلْ آمدہ و در امر اَمَرَ یَاْمُرُ حذف ہمزتین والقای ہر دو ہم جائز ست مُر و اُؤمر ہر دو آمدہ در صیغ مضارع معلوم ایں باب غیر واحد متکلم قاعدۂ رَاسٌ جاری نست و در مفعول وظرف ہم و در آلہ قاعدہ بیرٌ و در مضارع مجہول غیر واحد متکلم قاعدۂ بُوسٌ و در واحد متکلم مضارع

---

**قولہ امرایں باب**:۔ اس باب کا امر خلافِ قیاس خُذْ آیا ہے۔ قاعدہ کے مطابق اس باب کا امر اُومِنْ کا قاعدہ جاری ہونے کے بعد اُوخُذْ آتا مگر کثرت استعمال کی وجہ سے اس میں اور اَکَلَ یَاکُلُ کے امر کُلْ میں ہمزتین کا حذف لازم کر دیا گیا ہے تاکہ تخفیف بروجہ اتم حاصل ہو جائے لیکن مُرْ میں ہمزتین کا حذف کرنا اور باقی رکھنا جائز ہے۔

**فائدہ**:۔ درج کلام میں ہمزہ دوم کو باقی رکھنا افصح ہے۔ جیسا ارشادِ باری ہے وَأْمُرْ اَهْلَكَ بِالصَّلٰوةِ کیونکہ علت حذف اجتماع ہمزتین تھی جو کہ ہمزۂ وصل کے ساقط ہونے سے باقی نہ رہی۔ لیکن اگر ابتدا میں آئے تو حذف افصح ہے کما قال علیہ الصلوۃ والسلام مُرُوْا صِبْیَانَکُمْ بِالصَّلٰوۃِ۔

**قولہ در صیغ مضارع معلوم**:۔ اس باب کے مضارع معلوم میں واحد متکلم کے علاوہ باقی تمام صیغوں میں اور اسم مفعول وظرف میں رَاسٌ کا قاعدہ جاری ہوا ہے اور اسم آلہ میں بِیرٌ کا قاعدہ جاری ہوا ہے۔ مضارع مجہول میں واحد متکلم کے علاوہ باقی صیغوں میں بُوسٌ کا قاعدہ جاری ہوا ہے۔ اور واحد متکلم مضارع معروف واسم تفضیل میں آمَنَ کا قاعدہ جاری ہوا ہے اور اسم تفضیل کی جمع میں قاعدۂ اَوَادِمُ۔ مضارع مجہول صیغہ واحد متکلم میں اُومِنَ کا قاعدہ جاری ہوا ہے۔ تمام تعلیلات سمجھ کر زبانی یاد کر لینی چاہئیں۔

**قولہ تعلیلات**:۔ اس باب کے صیغوں کی تعلیلات باب اَخَذَ کی طرح سمجھ لیں صرف اتنا فرق ہے کہ اس باب کا امر اِیسِرْ ہے جس میں اِیمَانٌ کا قاعدہ جاری ہوا ہے۔

**قولہ دیگر ابواب**:۔ دیگر ابواب ثلاثی مجرد کی گردانیں اسی طرح کر لینی چاہئیں۔ اس میں یہ بتانا مقصود ہے کہ مہموز فاء ثلاثی مجرد کے صرف مذکورہ بالا دو بابوں سے نہیں آتا بلکہ دیگر ابواب سے بھی آتا ہے جن کا ذکر اختصار کے پیش نظر ترک کر دیا گیا ہے تم خود ان کی گردانیں کر لو۔

معروف وافعل التفضیل قاعدۂ اٰمَنَ و در جمع آن قاعدۂ اٰوَادِمُ و در واحد متکلم مضارع مجہول قاعدۂ اُوْمِنَ تعلیلات ہمہ فہمیدہ برزبان باید آورد مہموز فا از باب ضرب اَلْاَسْوُ بند کردن اَسَرَ یَاسِرُ اَسْرًا الخ تعلیلات صیغ بقیاس باب اَخَذَ باید فہمید جز انیکہ درامر آن کہ الیسرست قاعدۂ ایمانٌ جاری شدہ دیگر ابواب ثلاثی مجرد را ہمیں وضع باید گردانید مہموز فا از باب افتعال اَلْاِیْتِمَارُ فرمانبرداری کردن اِیْتَمَرَ یَاتَمِرُ اِیْتِمَارًا فَهُوَ مُوْتَمِرٌ وَاُوْتُمِرَ یُوْتَمَرُ اِیْتِمَارًا فَهُوَ مُوْتَمَرٌ الامر منہ اِیْتَمِرْ والنہی عنہ لاتَاتَمِرْ الظرف منہ مُوْتَمَرٌ در ماضی معلوم و امر حاضر معروف و مصدر قاعدۂ ایمانٌ جاری شدہ و در ماضی مجہول قاعدہ اُوْمِنَ و در مضارع معلوم قاعدۂ رَاسٌ و در مجہول و فاعل و مفعول و ظرف قاعدۂ بُوْسٌ مہموز فا از باب استفعال اَلْاِسْتِیْذَانُ اذن خواستن اِسْتَاذَنَ یَسْتَاذِنُ اِسْتِیْذَانًا الخ صیغ ایں باب و دیگر ابواب ثلاثی مزید بقیاس صیغ سابقہ باید فہمید برآوردن تعلیلات آن دشوار نیست فائدہ در مہموز عین از ثلاثی مجرد بصیغ

---

**قولہ در ماضی معلوم**:- اس باب کی ماضی معلوم (اِیْتَمَرَ) اور امر حاضر معلوم (اِیْتَمِرْ) اور مصدر (اِیْتِمَارٌ) میں اِیْمَانٌ کا قاعدہ جاری ہوا ہے اور ماضی مجہول میں اُوْمِنَ کا قاعدہ اور مضارع معلوم میں رَاسٌ کا قاعدہ اور مضارع مجہول، اسم فاعل، اسم مفعول اور ظرف میں بُوْسٌ کا قاعدہ جاری ہوا ہے۔

**قولہ صیغ ایں باب**: اس باب و دیگر ابواب ثلاثی مزید فیہ کے صیغے سابقہ صیغوں کی طرح سمجھ لینے چاہئیں۔ ان کی تعلیلات نکال لینا مشکل نہیں۔

**سوال**:- مہموز فاء کے باب افتعال و استفعال کو بالخصوص ذکر کرنے میں کیا نکتہ ہے؟

**جواب**:- ان کے ذکر میں ان کے کثیر آنے و دیگر ابواب کے قلیل آنے کی طرف اشارہ ہے۔

**قولہ فائدہ در مہموز عین**:- مہموز عین ثلاثی مجرد کے ماضی کے صیغوں میں قاعدۂ بین بین جاری ہے اور مضارع

ماضی قاعدہ بین بین جاری ست و در مضارع و امر قاعدہ یَسَلُ زَأَرَ یَزْئَرُ از ضرب ست وَسَأَلَ یَسْأَلُ از فتح وَسَئِمَ یَسْأَمُ از سمع ولَؤُمَ یَلْؤُمُ از کرم در امر بروقت اجرای قاعدہ یَسَلُ ہمزۂ وصل ساقط خواہد شد در اِزْئِرْ زِرْ و در اِسْأَلْ سَلْ خواہند گفت و در اِسْأَمْ سَمْ و در اُلْؤُمْ لُمْ گردانہای اینہارا باین وضع ضبط باید کرد مثلاً زِرْ زِرَا زِرُوا زِرِی زِرَا زِرْنَ سَلْ سَلَا سَلُوا سَلِی سَلَا سَلْنَ لُمْ لُمَا لُمُوا لُمِی لُمْنَ در مہموز عین از ابواب ثلاثی مزید ہم برین قیاس قواعد جاری باید کرد فائدہ در مہموز لام باکثر صیغ چون قَرَءَ یَقْرَءُ قاعدہ بین بین ست و در واحد ماضی مجہول چون قُرِئَ قاعدہ مِیْرُ و در امر و جمیع صیغ مضارع مجزوم قاعدہ ہمزہ منفردہ ساکنہ پس در اِقْرَءْ و لَمْ یَقْرَءْ ہمزہ الف شود و در اُدْرُءْ و لَمْ یَدْرُءْ واو و در مکسور العین یا و در ابواب ثلاثی مزید فیہ از مہموز عین و مہموز لام بقواعد مذکورہ بالا تعلیلات صیغ می باید برآورد اشکالی ندارد فصل دوم در معتل مشتمل بر پنج قسم قسم اول در قواعد معتل قاعدہ[1] ہر واو کہ میان

---

دامر میں یَسَلُ کا قاعدہ جاری ہے۔

**قولہ زَأَرَ یَزْئَرُ:۔** اس میں اس امر کی طرف اشارہ ہے کہ مہموز عین ثلاثی مجرد کے ان چار بابوں سے آتا ہے۔

**قولہ در امر:۔** امر میں قاعدہ یسل جاری ہونے کے وقت ہمزۂ وصل ساقط ہو جائے گا۔ لہذا اِزْئِرْ میں زِرْ، اِسْأَلْ میں سَلْ، اِسْئَمْ میں سَمْ اور اُلْؤُمْ میں لُمْ کہیں گے۔

**قولہ در مہموز لام:۔** مہموز لام کے اکثر صیغوں میں قاعدہ بین بین جاری ہوتا ہے۔ مثلاً قَرَأَ یَقْرَأُ میں اور ماضی مجہول کے واحد مثلاً قُرِئَ میں مِیْرُ کا قاعدہ جاری ہوتا ہے اور امر و مضارع مجزوم کے تمام صیغوں میں ہمزہ منفردہ ساکنہ کا قاعدہ جاری ہے۔ لہذا اِقْرَأْ اور لَمْ یَقْرَأْ میں ہمزہ الف بن سکتا ہے اور اُدْرُءْ و لَمْ یَدْرُءْ میں واو ہو سکتا ہے اور مکسور العین میں یاء۔

**قولہ قسم اول:۔** معتل کے قواعد جاننے سے پہلے امور اربعہ کا جاننا ضروری ہے۔

علامت مضارع مفتوحہ وکسرہ یا فتحہ کلمہ کہ عین یا لامش حرف حلق باشد واقع شود بیفتد چوں یَعِدُ وَ یَهَبُ وَیَسَعُ اینکہ اصل قاعدہ در یا تقریر میکنند و دیگر صیغ مضارع را تابع میگردانند تطویل لاطائل ست و ہمچنیں در یَہَبُ وغیرہ قائل بانمعنی شدن کہ اینہا در اصل مکسور العین بودند برعایت حرف حلق عین را فتحہ دادند تکلف بار دست تقریر درست برائے قاعدہ ہمیں ست کہ کردیم وصاحب منظوم نیک ایں تقریر را نوشتہ

---

۱۔ اعلال کے لغوی معنی ۲۔ اصطلاحی معنی ۳۔ اقسام اعلال ۴۔ حروف اعلال ۔ اعلال لغت میں مطلق تبدیلی کو کہتے ہیں۔ اصطلاح میں حرف علت کے تغیر کو اعلال کہتے ہیں۔ اعلال کی تین قسمیں ہیں اعلال بالحذف اعلال بالقلب، اعلال بالاسکان۔ اعلال کے حروف تین ہیں۔ واؤ، الف، یاء

قولہ قاعدہ:۔ جو واو کہ علامت مضارع مفتوحہ اور کسرہ کے درمیان یا ایسے کلمہ کے علامت مضارع مفتوحہ اور فتحہ کے درمیان ہو جس کا عین یا لام حرف حلقی ہے ایسا واؤ گر جاتا ہے۔ جیسے یَعِدُ اصل میں یَوْعِدُ۔ یَصَبُ اصل میں یَوْهَبُ اور یَسَعُ اصل میں یَوْسِعُ تھا۔ واؤ زیر بحث قاعدہ سے حذف ہو گیا ہے۔

قولہ اینکہ اصل قاعدہ:۔ بیان قاعدہ کے بعد مصنف ان صرفیین پر رد کرتے ہیں جنہوں نے مضارع میں حذف واؤ کے قاعدہ کی تقریر اس طرح کی کہ وہ واؤ گر جاتا ہے جو یائے مفتوحہ اور کسرہ کے درمیان واقع ہو۔ وجہ رد یہ ہے کہ اس تقریر سے حذف واؤ کا قاعدہ صرف یَوْعِدُ میں جاری ہوتا ہے اور تَوْعِدُ، اَوْعِدُ، نَوْعِدُ سے یَوْعِدُ کی تبعیت میں واؤ حذف کرنا پڑتا ہے جو کہ خالی از تکلف نہیں اور مصنف نے چونکہ تقریر قاعدہ میں مطلق علامت مضارع کا ذکر کیا ہے اس لئے مصنف کی تقریر سے کسی صیغہ کو دوسرے صیغہ کے تابع کرنے کی ضرورت ہی نہ رہی۔

قولہ وہمچنیں در یَہَبُ:۔ اسی طرح یَهَبُ وغیرہ میں یہ کہنا کہ یہ در اصل مکسور العین تھے۔ حرف حلقی کی رعایت سے ان کو فتحہ دیا گیا ہے۔ یہ بھی تکلف محض ہے۔ یہ ان لوگوں پر رد ہے جنہوں نے اصل تقریر تو یاء اور کسرہ میں کی یعنی وہ واؤ گر جاتا ہے جو یائے مفتوحہ وکسرہ کے درمیان ہو اور یَهَبُ وغیرہ (جن میں واؤ یائے مفتوحہ اور فتحہ کے درمیان واقع ہو کر گر گیا ہے) کے متعلق کہا کہ یہ اصل میں مکسور العین تھے۔ حرف حلقی کی رعایت میں ان میں عین کو فتح دیا گیا ہے۔ وجہ رد یہ ہے کہ یَهَبُ وغیرہ کے عین کلمہ میں کسرہ فرض کرنے میں کمال تکلف ہے کیونکہ اس کسرہ پر محافظت قاعدہ کے علاوہ کوئی چیز دال نہیں۔ نیز اہل لغت اور صرفیین نے مثلاً یَهَبُ کو باب ضَرَبَ سے نہیں شمار کیا۔ مصنف نے حذف واؤ کا جو قاعدہ بیان کیا ہے اس سے یَهَبُ وغیرہ کو مکسور العین قرار دینے کی تاویل کی ضرورت نہیں رہتی

قاعدہ۲ واو فای مصدر کہ بروزن فِعْلٌ باشد بیفتد و عین کسرہ یابد مگر در مفتوح العین گاہی فتحہ وہند و تاء عوض در آخر بیفزایند چون عِدَۃٌ و زِنَۃٌ و سَعَۃٌ کہ در اصل وِعْدٌ وِزْنٌ

اور تمام مفتوح العین مادے جن میں واؤ محذوف ہے۔ اس قاعدہ کے تحت آجاتے ہیں۔

**قولہ قاعدہ۲** :۔ جو مصدر کہ فِعْلٌ کے وزن پر ہو اس کے فا کلمہ کا واو حذف ہو جاتا ہے۔

**فائدہ** :۔ صرفیوں کا اس میں اختلاف ہے کہ قاعدہ ۲ میں مصدر کا فِعْلٌ کے وزن پر ہونا شرط ہے یا فِعْلَۃٌ کے وزن پر بھی وجہ ہے کہ عِدَۃٌ کے اصل میں اختلاف ہے کہ اصل میں وِعْدٌ تھا یا وِعْدَۃٌ۔ مصنف اور دیگر بعض صرفیوں کے نزدیک مصدر کا بروزن فِعْلٌ ہونا شرط ہے لہٰذا ان کے نزدیک عِدَۃٌ کا اصل وِعْدٌ تھا۔ واو ایسے مصدر کے فا کلمہ میں واقع ہو کر جو فِعْلٌ کے وزن پر ہے ساقط ہو گیا۔ عین کلمہ مضارع کی موافقت میں مکسور ہو گیا یا اس لئے کہ ساکن کو حرکت کسرہ دی جاتی ہے اور واو کے عوض آخر میں تائے تانیث بڑھائی تاکہ کلمہ قدر صالح سے نہ نکلے عِدَۃٌ ہوا۔ اول میں تا نہ لانے کی وجہ تعذر سے بظاہر التباس ہے اور تا لانے کی وجہ یہ ہے کہ عموماً واو تا ہو جاتا ہے جیسے وراث سے تراث۔ جاربردی وغیرہ کے نزدیک عِدَۃٌ دراصل وِعْدَۃٌ تھا کیونکہ ان کے نزدیک مصدر کا بروزن فعلۃ ہونا ضروری ہے۔ حذفِ واو کے بعد تائے تانیث نے عوض کا حکم حاصل کر لیا اور کلمہ کے آخر میں بحیثیت عوض لازم ہو گئی۔

**سوال** :۔ کسی شے کا عوض اس کی موجودگی میں نہیں ہوتا۔ تاکہ عوض و معوض کا اجتماع نہ ہو۔ اگر وِعْدَۃٌ میں تاء واو کے عوض ہے تو یہ واو کی موجودگی میں کیسے باقی رہی ؟

**جواب۱** :۔ لزوم تاء کا لعوض ہے۔ یعنی وِعْدَۃٌ میں تائے تانیث لازم نہ تھی مگر حذفِ واو کے بعد لازم کر دی گئی تو تائے تانیث کا لزوم بمنزلہ عوض کے ہے۔ حقیقتاً عوض نہیں کہ اعتراض مذکور لازم آئے۔

**جواب۲** :۔ وعدۃ کی تاء میں وصف عوضیت وجود واو کے وقت معتبر نہیں بلکہ حذف واو کے بعد معتبر ہے یعنی یہ عوض جعلی ہے حقیقی نہیں۔

**قولہ وعین کسرہ یابد** :۔ حذفِ واو کے بعد عندالاکثر عین کلمہ واو کی حرکت سے مکسور ہو جاتا ہے کیونکہ فعل جو تعلیل میں اصل ہے اس میں واو ساکن محذوف ہوا ہے۔ لہٰذا مصدر میں واو کی حرکت مابعد کو دیکر واو ساکن حذف کرنا چاہیئے تاکہ اصل پر فرع کی زیادتی لازم نہ آئے۔ یعنی اصل (فعل) میں صرف واو محذوف ہو اور فرع (مصدر) میں واو بمعہ حرکت تو فرع کی زیادتی لازم آئے گی اور بعض صرفیوں کے نزدیک عین کلمہ یا تو اس لئے مکسور ہوتا ہے کہ ساکن کو حرکت کسرہ کی دی جاتی ہے اور یا اس لئے کہ مصدر کے عین کلمہ کی حرکت مضارع کے عین کلمہ کی حرکت کے موافق ہو جائے۔

**قولہ مگر در مفتوح العین** :۔ یعنی جب مضارع کا عین کلمہ حرفِ حلق کی رعایت میں مفتوح ہو تو مصدر کا عین کلمہ

وِسْعٌ بود قاعدہ۳ واو ساکن غیر مدغم بعد کسرہ یا شود چوں مِیْعَادٌ نہ اِجْلِوَّاذٌ و یای ساکن غیر مدغم بعد ضمہ واو شود چون مُوْسِرٌ نہ مُیِّزَ والف بعد ضمہ واو شود چون تُوْتِلَ و بعد کسرہ یا چوں مَحَارِیْبُ قاعدہ۴ واو و یا اصلی کہ فای افتعال باشد تا شدہ

---

مضارع کی رعایت سے مفتوح ہوتا ہے جیسے سَعَۃٌ ۔

**قولہ قاعدہ۳:۔** واو ساکن غیر مدغم کسرہ کے بعد یاء ہو جاتا ہے۔ جیسے مِیْعَادٌ جو اصل میں مِوْعَادٌ تھا کیونکہ ایسا واؤ متعسر النطق ہوتا ہے لیکن جب اس یاء کا ماقبل مضموم ہو جائے تو علت قلب (کسرۂ ماقبل) نہ ہونے کی وجہ سے واؤ تلفظ میں لوٹ آتا ہے جیسے یا زَیْدُ اُیْجَلْ مگر لکھی یاء جاتی ہے کیونکہ اصل ہر کلمہ میں یہ ہے کہ اس صورت پر لکھا جائے جس پر کہ آغاز کلام کے وقت لکھا جاتا ہے اور ابتدائے کلام میں اِیْجَلْ یاء کے ساتھ لکھا جاتا ہے۔ لہٰذا ماقبل مضموم ہونے کے وقت بھی یاء کے ساتھ لکھا جائے گا۔

**قولہ نہ اِجْلِوَّاذٌ:۔** اِجْلِوَّاذٌ میں واو یا نہیں ہوگا کیونکہ یہ واؤ ساکن مدغم ہے جو کہ حرف صحیح کی قوت میں ہوتا ہے۔

**قولہ و یای ساکن:۔** یائے ساکنہ غیر مدغم ضمہ کے بعد واؤ ہو جاتی ہے جیسے مُوْسِرٌ جو اصل میں مُیْسِرٌ تھا نہ مُیِّزَ کیونکہ اس میں یائے مدغم ہے اور الف ضمہ کے بعد واؤ ہو جاتا ہے جیسے تُوْتِلَ ماضی مجہول۔ جب ماضی معلوم کے اوّل کو ضم دیا گیا تو الف واؤ ہو گیا۔ اور کسرہ کے بعد یاء ہو جاتا ہے جیسے مَحَارِیْبُ، مِحْرَابٌ کی جمع بروزن مفاعیل بناتے وقت جب الف جمع کے مابعد یعنی را کو کسرہ دیا تو الف یاء ہو گیا۔

**سوال:۔** مُوْسِرٌ و تُوْتِلَ میں یاء والف کو ماقبل مضموم ہونے کی وجہ سے واؤ کیا گیا ہے لیکن ماقبل کے ضمہ کو الف اور یاء کی رعایت میں فتحہ اور کسرہ نہیں دیا گیا اس کی کیا وجہ ہے؟

**جواب:۔** حرکات کے تغیر سے وزن میں تغیر ہوتا ہے لیکن حروف کے تغیر سے وزن سلامت رہتا ہے لہٰذا حروف کا تغیر حرکات کے تغیر سے اولیٰ ہوا۔

**قولہ قاعدہ۴:۔** جو واؤ و یائے اصلی کہ باب افتعال کے فاکلمہ میں واقع ہو تاء ہو کر تائے افتعال میں ادغام ہو جاتی ہے جیسے اِتَّقَدَ جس کی اصل اِوْتَقَدَ ہے اور اِتَّسَرَ جس کی اصل اِیْتَسَرَ ہے اس تبدیلی کی وجہ یہ ہے کہ اگر واؤ و یاء کو تبدیل نہ کریں تو باب واحد کا واوی و یائی ہونا لازم آئے گا۔ مثلاً اِیْتَسَرَ میں یاء اور اُوْتُسِرَ میں واؤ آئے گا اور واؤ و یاء کو تاء کرنے کی وجہ یہ ہے کہ واؤ کا تاء ہونا کلام عرب میں شائع ہے جیسے وُرَاثٌ سے تُرَاثٌ اور یاء واؤ پر محمول ہو کر تاء ہو جاتی ہے۔

درتا ادغام یابد چوں اِتَّقَدَ کہ اِوْتَقَدَ بود وَاِتَّسَرَ کہ اِیْتَسَرَ بود قاعدہ[۵] واو مضموم و مکسور دراول ومضموم در وسط جوازاً ہمزہ شود چوں اُجُوْہٌ واِشَاحٌ واُقِّتَتْ واَدْءُرٌ کہ وُجُوْہٌ ووِشَاحٌ ووُقِّتَتْ واَدْوُرٌ بود ابدال بہمزہ در واو مفتوح شاذ ست چوں اَحَدٌ وَاَنَاۃٌ قاعدہ[۶] چوں دو واو متحرک دراول کلمہ جمع شوند اول وجوباً ہمزہ گردد چوں اَوَاصِلُ واُوَیْصِلٌ کہ وَوَاصِلُ جمع وَاصِلَۃٌ ووُوَیْصِلٌ تصغیر واصِلٌ بود قاعدہ[۷] واو ویای متحرک بعد فتحہ الف شود بشروط[۱] فا کلمہ نباشد پس فَوَعَدَ وَتَوَفَّیَ وَتَیَسَّرَ واو ویا الف نشود[۲] عین لفیف نباشد چوں طَوٰی وحَیِیَ[۳] قبل الف

---

قولہ قاعدہ[۵]:۔ واوٗ مضموم ومکسور اول کلمہ میں اور مضموم وسط میں جوازاً ہمزہ ہو جاتا ہے۔ جیسے اُجُوْہٌ، اِشَاحٌ اُقِّتَتْ اور اَدْءُرٌ جو اصل میں وُجُوْہٌ، وِشَاحٌ، وُقِّتَتْ اور اَدْوُرٌ تھے اور واوٗ مفتوح کو ہمزہ سے بدلنا شاذ ہے جیسے اَحَدٌ اور اَنَاۃٌ جو اصل میں وَحَدٌ اور وَنَاۃٌ تھے۔ یہ تبدیلی شاذ اس لئے ہے کہ فتحہ اخف الحرکات ہونے کی وجہ سے موجب ثقل نہیں اور اعلال کا کوئی دوسرا سبب بھی موجود نہیں۔

قولہ قاعدہ[۶]:۔ جب دو واوٗ متحرک اول کلمہ میں جمع ہو جائیں تو اول واوٗ وجوباً ہمزہ ہو جاتا ہے کیونکہ مثلین کا اجتماع اول کلمہ میں مکروہ ہے بالخصوص دو واوٗ کا۔ جیسے اَوَاصِلُ جمع وَاصِلَۃٌ اصل میں وَوَاصِلُ تھی اور اُوَیْصِلٌ جو وَاصِلٌ کی تصغیر ہے اصل میں وُوَیْصِلٌ تھا۔

قولہ قاعدہ[۷]:۔ واوٗ اور یائے متحرک فتحہ کے بعد الف ہو جاتے ہیں۔ اس قلب کی وجہ یہ ہے کہ واوٗ اور یاء میں سے ہر ایک بمنزلہ حرکتین کے ہے۔ یعنی واوٗ بمنزلہ دو ضمہ کے اور یاء بمنزلہ دو کسرہ کے ہے۔ جب یہ خود متحرک ہوں تو ان میں تین حرکتیں جمع ہو جاتی ہیں۔ دو وہ جو ان کے نفس میں ہیں اور ایک وہ جو ان پر ہے۔ اگر ما قبل بھی متحرک ہو تو کلمہ واحدہ میں مسلسل چار حرکتیں جمع ہو جائیں گی جو کہ موجب ثقل ہے۔

قولہ فا کلمہ نباشد:۔ فاء کلمہ نہ ہو کیونکہ اول کلمہ میں ضرورت شدیدہ کے بغیر تغیر مکروہ ہے اور علت قلب یعنی توالی اربعہ حرکات بھی نہیں پائی جاتی۔ مثلاً فَوَعَدَ میں چار حرکتیں کلمہ واحدہ میں نہیں ہیں اور تَوَفَّیَ وتَیَسَّرَ میں تاء کی حرکت لازمی نہیں۔ گویا کہ ان میں بھی اربعہ حرکات مسلسل نہیں۔

قولہ عین لفیف:۔ لفیف کا عین کلمہ نہ ہو۔ کیونکہ لفیف کا لام کلمہ مؤخر ہونے کی وجہ سے تعلیل کا زیادہ مستحق ہوتا

تثنیہ نباشد چوں دَعَوا و رَمَیَا ۱۴ قبل مدہ زائدہ نباشد چوں طَوِیْلٌ وَغَیُوْرٌ وَغَیَابَۃٌ واو فَعَلُوْا وَیَفْعَلُوْنَ وَتَفْعَلُوْنَ ویای تَفْعَلِیْنَ کہ کلمہ جداگانہ وفاعل فعل اند مدہ زائدہ نیستند لہذا قبل اینہا واو ویا الف شود و باجتماع ساکنین بیفتد چون دَعَوا و یَخْشَوْنَ وَ تَخْشَوْنَ وَتَخْشَیْنَ ۱۵ قبل یای مشدد ونون تاکید نباشد چوں عَلَوِیٌّ و اِخْشَیِنَّ ۱۶ بمعنے لون و

---

ہے اور لام میں تعلیل کے بعد عین میں تعلیل کرنے سے حروفِ اصلی میں اجتماع اعلالین لازم آئے گا جو کہ بنائے کلمہ میں سبب اختلال ہونے کی وجہ سے ممتنع ہے۔

**قولہ قبل الف**:۔ الف تثنیہ سے پہلے نہ ہو تاکہ واحد و تثنیہ میں التباس نہ ہو۔ مثلاً دَعَوا صیغہ تثنیہ میں واؤ الف کر دیا جائے تو الف التقاء ساکنین کی وجہ سے گر جائے گا اور دَعَا صیغہ تثنیہ اور دَعَا صیغہ واحد کے مابین فرق نہیں ہوسکے گا۔

**سوال**:۔ رَمَیَا میں تعلیل کرنے سے اس کا واحد کے ساتھ التباس نہیں آتا کیونکہ واحد بصورت یاء (رَمیٰ) لکھا جاتا ہے اور تثنیہ (رَمَا) بصورت الف تو یاء میں تعلیل کیوں نہیں کی گئی؟

**جواب**:۔ اگرچہ یاء میں مانع تعلیل موجود نہیں مگر واؤ پہ محمول کرتے ہوئے اس میں بھی تعلیل نہیں کرتے۔

**قولہ قبل مدہ**:۔ وہ واؤ و یاء مدہ زائدہ سے پہلے نہ ہو کیونکہ واؤ اور یاء کی حرکت کی وجہ سے بعد کا حرف مدہ بنا اگر یہ الف ہو جائے تو ماقبل کی حرکت نہ ہونے کے باوجود مدہ رہ جائے گا جو کہ صحیح نہیں۔

**قولہ واو فَعَلُوْا**:۔ یہ ایک اعتراض مقدر کا جواب ہے جس کی تقریر یہ ہے کہ صیغہ جمع مذکر غائب ماضی میں اور جمع مذکر غائب وحاضر اور واحد مؤنث حاضر مضارع میں واؤ و یاء کو الف سے نہیں بدلنا چاہیئے کیونکہ مثلاً دَعَوْا اصل میں دَعَوُوْا، یَخْشَوْنَ اصل میں یَخْشَیُوْنَ، تَخْشَوْنَ اصل میں تَخْشَیُوْنَ اور تَخْشَیْنَ اصل میں تَخْشَیِیْنَ تھا۔ ان میں واؤ اور یاء، مدہ زائدہ سے پہلے واقع ہیں۔

**جواب**:۔ ان صیغوں میں واؤ و یائے ساکنہ مدہ زائدہ نہیں بلکہ کلمہ جداگانہ اور فاعلِ فعل ہیں۔ لہٰذا ان سے پہلے واؤ و یاء الف ہو کر اجتماع ساکنین کی وجہ سے گر جائیں گے۔

**قولہ قبل یائے مشدد**:۔ یائے مشدد و نون تاکید سے پہلے نہ ہو۔ تاکہ یاء سے پہلے کسرہ مطلوبہ باقی رہے اور جہاں نون کا ماقبل مفتوح ہوتا ہے، مفتوح باقی رہے اور خلاف وضع نہ لازم آئے۔

**قولہ بمعنی لون**:۔ بمعنی لون وعیب نہ ہو کیونکہ لون وعیب کے لئے زیادہ تر باب افعلال و افعیلال آتا ہے لہٰذا

عیب نباشد چوں عَوِرَ وصَیِدَ ، بروزن فَعَلَانٌ نباشد چوں دَوَرَانٌ وَسَیَلَانٌ ونہ بروزن فَعَلیٰ چوں صَوَرَیٰ حَیَدَیٰ ونہ بروزن فَعَلَۃٌ چوں حَوَکَۃٌ وہم افتعال بمعنی تفاعل نباشد چوں اِجْتَوَرَ واِعْتَوَرَ کہ بمعنی تَجَاوَرَ وتَعَاوَرَ ست مثال قَالَ وبَاعَ وَدَعَا ورَمیٰ وبَابٌ ونَابٌ ووقوع ساکن ووقوع تای تانیث فعل ماضی اگرچہ متحرک باشد بعد اینچنیں الف موجب سقوط آنست مثل دَعَتْ دَعَتَا وَدَعَوْا وتَرْضَیْنَ مگر در صیغ ماضی معروف از جمع مونث غائب تا آخر بعد حذف الف فا را در واوی مفتوح العین ومضموم العین ضمہ دہند چوں قُلْنَ وطُلْنَ د

---

جہاں یہ معنی کسی دوسرے باب میں آئے گا. اگرچہ مجرد کیوں نہ ہو، ان میں سے کسی ایک کی فرع کہلائے گا. چونکہ باب افعلال وافعیلال مثلاً اِصْیَدَّ واِعْوَادَّ، میں واو ویاء الف سے تبدیل نہیں ہو سکتیں تو عَوِدَ وصَیِدَ میں بھی نہیں ہوں گی۔ اِتِّبَاعًا لِلْاَصْلِ.

**قولہ بروزن فعلان**:۔ فَعَلَانٌ کے وزن پر نہ ہو. کیونکہ اس وزن پر جو کلمات آتے ہیں ان کے معنی میں اضطراب و حرکت ہوتی ہے لہذا ان کلمات میں تعلیل نہیں کی جاتی تاکہ حرکت لفظی معنوی حرکت واضطراب پر دلالت کرے. دوسری وجہ یہ ہے کہ یہ تعلیل اسم میں اس وقت کی جاتی جب اسم کو فعل کے ساتھ وزن صوری میں مشابہت ہو اور یہ مشابہت الف نون زائد تان کی وجہ سے ختم ہو گئی لہذا یہ تعلیل نہیں ہوگی.

**قولہ نہ بروزن فَعَلیٰ الخ**:۔ فَعَلیٰ اور فَعَلَۃٌ کے وزن پر بھی نہ ہو. کیونکہ اول الف زائدہ کی وجہ سے اور دوم تائے تانیث کی وجہ سے فعل کا ہم وزن نہیں رہا. لہذا حَیَدیٰ اور حَوَکَۃٌ میں تعلیل نہیں ہوگی.

**قولہ وہم افتعال**:۔ اور وہ کلمہ اِفْتِعَال بمعنی تَفَاعُلْ بھی نہ ہو جیسے اِجْتَوَرَ بمعنی تَجَاوَرَ. چونکہ تَجَاوَرَ میں علت اعلال نہ ہونے کی وجہ سے تعلیل نہیں ہو سکتی، اس لئے اِجْتَوَرَ میں بھی نہیں ہوگی.

**قولہ وقوع ساکن**:۔ واو ویاء کے الف ہو جانے کے بعد اس الف کے بعد حرف ساکن یا تائے تانیث ماضی میں آئے اگرچہ متحرک کیوں نہ ہو موجب سقوط الف ہے.

**قولہ مگر در صیغ ماضی**:۔ ماضی معروف میں صیغہ جمع مؤنث غائب سے آخر تک الف حذف کر کے واوی مفتوح العین ومضموم العین میں فا کلمہ کو ضمہ دیتے ہیں تاکہ ضمہ واو محذوفہ پر دلالت کرے اور یائی و داوی مکسور العین میں فا کلمہ کو کسرہ دیتے ہیں تاکہ یاء محذوفہ اور باب کے مکسور العین ہونے پر دلالت کرے اور واو کی رعایت سے باب کی رعایت اہم ہے.

دریائی وواوی مکسور العین کسرہ چوں بِعْنَ و خِفْنَ قاعدہ۸ حرکت واو و یا بما قبل آن کہ ساکن باشد نقل کنند و اگر آن حرکت فتحہ باشد واو و یا را الف کنند بشروط مذکورہ بالا چوں یَقُوْلُ و یَبِیْعُ و یُقَالُ و یُبَاعُ و در صورت وقوع ساکن بعد اینچنین واو و یا آنہا ساقط شوند بر تقدیر ضمہ و کسرہ و بر تقدیر فتحہ الف بدل آنہا در مَنْ وَعَدَ بسبب شرط اول و در یطْوِیْ و یَحْیِیْ بسبب شرط ۲ و در مِقْوَالٌ و تِحْوَالٌ و تِبْیَانٌ و تَمْیِیْزٌ بسبب شرط ۴ نقل حرکت نکردند لیکن واو مفعول از شرط رابع مستثنی است لہذا در مَقُوْلٌ و مَبِیْعٌ نقل حرکت کردند در یَعْوَرُ و یَصْیَدُ و اَسْوَدُ و اَبْیَضُ و مُسْوَدَّۃٌ بسبب شرط ۶ نقل حرکت نشد بودن کلمہ افعل التفضیل یا فعل تعجب یا از ملحقات مانع نقل حرکت ست لہذا در

---

قولہ قاعدہ :۔ اگر واؤ و یاء کا ماقبل ساکن ہو تو ان کی حرکت ماقبل کو دیتے ہیں پس اگر وہ حرکت فتحہ ہو تو واؤ و یاء کو الف کرتے ہیں۔ بشروط مذکورہ بالا۔ جیسے یَقُوْلُ جو اصل میں یَقْوُلُ تھا اور یَبِیْعُ جو اصل میں یَبْیِعُ تھا ان میں واؤ و یاء کی حرکت ماقبل کو منتقل کی گئی ہے اور یُقَالُ جو اصل میں یُقْوَلُ تھا اور یُبَاعُ جو اصل میں یُبْیَعُ تھا ان دو میں واؤ و یاء کی حرکت ماقبل کو دیکر ان کو الف کیا گیا ہے کیونکہ واؤ اور یاء حکماً متحرک ہیں۔

قولہ و در صورت :۔ اگر ایسے واؤ یاء کے بعد کوئی حرف ساکن آجائے تو ماقبل کے ضمہ و کسرہ کی صورت میں واؤ و یاء التقاء ساکنین کی وجہ سے ساقط ہو جاتے ہیں جیسے لَمْ یَقُلْ و لَمْ یَبِعْ اور ماقبل مفتوح ہو تو ان سے تبدیل شدہ الف ساقط ہو جاتا ہے لَمْ یُقَلْ۔ لَمْ یُبَعْ۔

قولہ در مَنْ وَعَدَ الخ :۔ مَنْ وَعَدَ میں نا کلمہ ہونے کی وجہ سے واؤ کی حرکت ماقبل کو نہیں دی۔ اور یطْوِیْ و یَحْیِیْ میں عین لفیف ہونے کی وجہ سے مِقْوَالٌ وغیرہ میں حرکت نقل نہیں کی کیونکہ ان میں واؤ و یاء مدہ زائدہ سے قبل واقع ہے مگر مفعول کا واؤ شرط رابعہ سے مستثنی ہے یعنی اس سے قبل اگر واؤ یا یاء ہو تو ان کی حرکت ماقبل کو دیں گے جیسے مَقُوْلٌ اور مَبِیْعٌ میں حرکت ماقبل کو دی گئی ہے۔ یَعْوَرُ وغیرہ کے معنی لون و عیب ہونے کی وجہ سے ان میں حرکت نقل نہیں ہوئی۔

قولہ بودن کلمہ :۔ یعنی جس کلمہ میں واؤ و یاء ماقبل ساکن واقع ہوں اگر وہ کلمہ اسم تفضیل، فعل تعجب یا ملحقات سے

اَقْوَلُ وَمَا اَقْوَلَهٗ وَاَقْوِلْ بِهٖ وشَرُيْفَ وجَهُوْدَ نقل حرکت نکردند قاعدہ حرکت واو ویای عین ماضی مجہول بعد اسکان ماقبل بماقبل دہند پس واو یا شود چوں قِيْلَ وَبِيْعَ وَاُخْتِيْرَ وَاُنْقِيْدَ وجائز ست کہ حرکت ماقبل باقی دارند و واو ویارا ساکن کنند پس یا واو شود چوں قُوْلَ وَبُوْعَ وَاُخْتُوْرَ وَاُنْقُوْدَ و درصورت ابدال اشمام ضمہ بکسرہ فاہم جائز ست قِيْلَ وَبِيْعَ بنہجے اداکنند کہ بوی ضمہ در کسرۂ قاف وبا یافتہ شود دریں قاعدہ شرط ست کہ در معروف تعلیل شدہ باشد لہٰذا در اُعْتُوِدَ تعلیل نکنند وہرگاہ ایں یا بالتقای ساکنین در صیغ جمع مؤنث غائب تا آخر بیفتد در واوی مفتوح العین فا را ضمہ دہند و در یائی و مکسور العین

---

ہو تو ان کی حرکت ماقبل کو نہیں دیں گے کیونکہ فعل تعجب کے دو صیغے ہیں، اول مَا اَقْوَلَهٗ دوم اَقْوِلْ بِهٖ، اول میں حرکت نقل کرکے تعلیل کریں تو باب افعال کی ماضی (اَقَالَ) سے التباس ہوگا، اور دوسرے میں افعال کے امر (اَقِلْ) کے ساتھ التباس ہوگا اور اسم تفضیل کو فعل تعجب پر حمل کرکے اس میں بھی حرکت ماقبل کو نہیں دیتے اور نہ ملحق میں کہ اس کو ملحق بہ کی صورت پر رکھا جاتا ہے۔

**قولہ قاعدہ** :۔ جو واوٗ ویاء ماضی مجہول کے عین کلمہ میں واقع ہو، ان کے ماقبل کو ساکن کرکے واوٗ ویاءٗ کی حرکت ماقبل کو دیتے ہیں۔ پھر واوٗ یاء ہو جاتا ہے۔ جیسے قِيْلَ وغیرہ اور یہ بھی جائز ہے کہ ماقبل کی حرکت باقی رکھتے ہوئے واوٗ ویاءٗ کو ساکن کریں پس یاء واوٗ ہو جائے گی جیسے بُوْعَ وغیرہ۔ مذہب اول افصح ہے کیونکہ اس میں دو وجہ سے تخفیف ہوتی ہے۔

**قولہ و درصورت** :۔ اور تبدیلی کی صورت میں فاء کے کسرہ میں ضمہ کی بو دینا بھی جائز ہے یعنی قِيْلَ وبِيْعَ کو اس طرح ادا کرنا کہ قاف وباء کے کسرہ میں ضمہ کی بو پائی جائے۔ یعنی نہ واوٗ تمام نہ یاء تمام ادا کی جائے بلکہ فاء کے کسرہ کو ضمہ کی جانب اور یائے ساکنہ کو واو کی طرف مائل کرکے پڑھا جائے۔

**قولہ و دریں قاعدہ** :۔ اس قاعدہ میں یہ شرط ہے کہ معروف میں تعلیل ہو چکی ہو (تاکہ فرع کو اصل پر فوقیت حاصل نہ ہو) یہی وجہ ہے کہ اُعْتُوِدَ ماضی مجہول میں تعلیل نہیں کرتے۔ کیونکہ اس کے معلوم میں تعلیل نہیں ہوئی۔

**قولہ وہرگاہ** :۔ جب یہ یاء التقاء ساکنین کی وجہ سے جمع مؤنث غائب سے آخر تک کے صیغوں میں گر جائے تو واوی مفتوح العین میں فاء کو ضمہ دیتے ہیں اور یائی اور واوی مکسور العین میں کسرہ دیتے ہیں اور معروف ومجہول کے صیغے صورۃً ایک جیسے ہو جاتے ہیں۔

کسرہ صیغ معروف و مجہول بیک صورت شود چوں قُلْتُ و بِعْتُ و خِفْتُ فائدہ در مجہول استفعال نقل حرکت باین قاعدہ نیست بلکہ بقاعدہ[۸] پس دراں جمیع احوال قِیْلَ مثل قُوْلَ و اشمام جاری نخواہد شد قاعدہ واو و یای لام فعل بعد کسرہ و ضمہ در یَفْعِلُ و تَفْعِلُ و اَفْعِلُ و نَفْعِلُ ساکن شود چوں یَدْعُوْ و یَرْمِیْ و بعد فتحہ بقاعدہ قَالَ الف شود چوں یَخْشٰی و یَرْضٰی واگر واو بعد ضمہ بود و بعد آن واو و یا بعد کسرہ بود و بعد آن یا آن ہم ساکن شود و باجتماع ساکنین بیفتد چوں یَدْعُوْنَ و تَرْمِیْنَ واگر واو بعد ضمہ بود و بعد آن یا چوں تَدْعِیْنَ کہ در اصل تَدْعُوِیْنَ بود یا یا بعد کسرہ بود و بعد آن واو چوں یَرْمُوْنَ باسکان ماقبل حرکت واو و یا بآن نقل کنند پس واو یا و یا واو شدہ باجتماع ساکنین بیفتد چوں تَدْعِیْنَ

---

**قولہ فائدہ در مجہول**:۔ باب استفعال کی ماضی مجہول میں اس قاعدہ سے حرکت نقل نہیں ہوتی بلکہ قاعدہ ۸ سے ہوئی ہے لہذا اس میں قِیْلَ کے تمام احوال مثلاً اُسْتُقُوْمَ اور اشمام جاری نہیں ہوں گے۔ بلکہ اِسْتَقَامَ کی ماضی مجہول اُسْتُقِیْمَ کی اصل اُسْتُقْوِمَ تھی حرکتِ واوَ بقاعدۂ یَقُوْلُ ماقبل کو دی تو واوَ یاء ہوگیا۔

**قولہ قاعدہ[۱۰]**:۔ اگر لام کلمہ میں واوَ ماقبل مضموم واقع ہو یا یاء ماقبل مکسور ہو تو یَفْعِلُ، تَفْعِلُ، اَفْعِلُ، نَفْعِلُ میں ساکن ہو جائیں گے جیسے یَدْعُوْ، یَرْمِیْ، اور فتحہ کے بعد بقاعدہ قَالَ الف ہو جائیں گے جیسے یَخْشٰی و یَرْضٰی جو واوَ ضمہ کے بعد واقع ہو اور اس کے بعد واوَ یا یاء کسرہ کے بعد واقع ہو اور اس کے بعد یاء تو یہ واوَ و یاء بھی ساکن ہو کر اجتماع ساکنین کی وجہ سے گر جائیں گے جیسے یَدْعُوْنَ جو اصل میں یَدْعُوُوْنَ اور تَرْمِیْنَ جو اصل میں تَرْمِیِیْنَ تھا اگر واوَ ضمہ کے بعد اور یاء سے پہلے واقع ہو جیسے تَدْعِیْنَ جو اصل میں تَدْعُوِیْنَ تھا۔ یا یاء کسرہ کے بعد اور واوَ سے پہلے واقع ہو جیسے یَرْمُوْنَ جو اصل میں یَرْمِیُوْنَ تھا۔ تو ماقبل کو ساکن کر کے واوَ و یاء کی حرکت اس کو نقل کرتے ہیں پھر واوَ یاء ہو جاتا ہے اور یاء واوَ۔ اور اجتماع ساکنین کی وجہ سے گر جاتے ہیں۔ جیسے تَدْعِیْنَ میں واوَ یاء ہو کر ساقط ہو گیا ہے اور یَرْمُوْنَ میں یاء واوَ ہو کر گر گئی ہے۔ ایسے ہی لَقُوْا و رَمُوْا ہیں جو اصل میں لَقِیُوْا و رَمِیُوْا تھے

**فائدہ**:۔ اس قاعدہ کی شق اول میں دَاعٍ وغیرہ بھی داخل ہیں جس طرح کہ دیگر کتب صرف میں دَاعٍ میں یَدْعُوْ کا قاعدہ جاری کیا گیا ہے۔ غالباً سہو کتابت سے نفعل کے بعد فَاعِلٌ رہ گیا ہے۔ اور "لام فعل" سے مراد فعل اصطلاحی نہیں۔

وَیُرْمُوْنَ کہ این دو مثال گذشتہ وَلَقُوْا ادْعُوْا قاعدہ[۱۱] واو طرف بعد کسرہ یا شود چوں دُعِیَ دُعِیَادَ اِعْیَانِ دَاعِیَۃٌ قاعدہ[۱۲] یای طرف بعد ضمہ واو شود چوں نَھُوَ کہ در اصل نَھُیَ بود صیغہ واحد مذکر غائب از کَرُمَ قاعدہ[۱۳] واو عین مصدر بعد کسرہ یا شود بشرط آنکہ در فعل آن تعلیل شدہ باشد چوں قِیَامًا مصدر قَامَ و صِیَامًا مصدر صَامَ نہ قِوَامًا مصدر قَاوَمَ ہمچنیں واو عین جمع کہ در واحد ساکن بود یا معلل چوں حِیَاضٌ جمع حَوْضٌ و جِیَادٌ جمع جَیِّدٌ قاعدہ[۱۴]۔ چوں واو و یا غیر مبدل جمع شوند در غیر ملحق و اول اینہا ساکن باشد واو یا شدہ در یا ادغام یابد و ضمۂ ماقبل کسرہ گردد چوں سَیِّدٌ و مَرْمِیٌّ و مُضِیٌّ مصدر مَضٰی کہ در اصل

---

مصنف علیہ الرحمۃ کا قاعدۂ قاض کا بار بار حوالہ دینا اور کا ع میں قاعدہ نمبر دش جاری کرنا سہو کتابت کے زعم کی تائید کرتا ہے۔

**قولہ قاعدہ[۱۱]**:۔ واوَ طرف یعنی لام کلمہ میں کسرہ کے بعد یاء ہو جاتا ہے جیسے دُعِیَ جو اصل میں دُعِوَ تھا کیونکہ واوَ محل تغیر یعنی لام کلمہ میں واقع ہے لہذا برائے تخفیف اس کو یاء کر دیا گیا۔

**قولہ قاعدہ[۱۲]**:۔ یائے طرف ضمہ کے بعد واوَ ہو جاتی ہے جیسے نَھُوَ جو اصل میں نَھُیَ تھا۔

**قولہ قاعدہ[۱۳]**:۔ واوَ مصدر کے عین کلمہ میں کسرہ کے بعد واقع ہو اور فعل میں بھی تعلیل ہو چکی ہو تو وہ یاء ہو جاتا ہے جیسے قِیَامًا جو قَامَ کا مصدر ہے اور صِیَامًا جو صَامَ کا مصدر ہے اصل میں قِوَامًا اور صِوَامًا تھے۔ نہ قِوَامًا جو کہ قَاوَمَ کا مصدر ہے کیونکہ اس کے فعل میں تعلیل نہیں ہوئی۔

**قولہ وہمچنیں واوَ الخ**:۔ اسی طرح واوَ ماقبل مکسور جمع کے عین کلمہ میں ہو اور اس کے مفرد میں تعلیل ہو چکی ہو یا مفرد میں یہ واوَ ساکن ہو تو واوَ یاء ہو جائے گا۔ جیسے حِیَاضٌ جو کہ حَوْضٌ کی جمع ہے اصل میں حِوَاضٌ تھی اور جِیَادٌ جو جَیِّدٌ کی جمع ہے اصل میں جِوَادٌ تھی۔

**قولہ قاعدہ[۱۴]**:۔ جب کسی کلمہ غیر ملحق میں واوَ اور یاء غیر مبدل جمع ہو جائیں اور اول ساکن ہو تو واوَ یاء ہو کر یاء میں ادغام ہو جاتا ہے اور ماقبل کا ضمہ کسرہ ہو جاتا ہے جیسے سَیِّدٌ و مَرْمِیٌّ جن کی اصل سَیْوِدٌ و مَرْمُوْیٌ تھی۔ مضٰی کے مصدر مُضِیٌّ میں جس کی اصل مُضُوْیٌ تھی یہی قاعدہ جاری ہوا ہے اس میں فا کا کسرہ بھی عین کے اتباع میں پڑھ سکتے ہیں۔ مصنف علیہ الرحمۃ نے اس قاعدہ میں غیر مبدل کی قید لگا کر اِیْوِ کو خارج کیا ہے۔ اگرچہ اس میں واوَ اور یاء جمع ہیں مگر یاء ہمزہ سے تبدیل شدہ

مُضُوِیٌ بود و دریں مِضِیٌّ بکسرِ فا باتباعِ عین ہم جائز است و در اِلْوِ امرِ حاضر اَدِی یا وِیٌ

بسببِ مبدلیت یا از ہمزہ و در ضَیْوَنٌ بسببِ الحاق ایں قاعدہ جاری نشد قاعدہ[15] دو واو کہ در آخر

فُعُوْلٌ باشد ہر دو یا شدہ ادغام یابند و ضمۂ ماقبل کسرہ شود و رواست کہ فا ہم کسرہ یابد چوں

دُلِیٌّ در دُلُوٌّ جمع دَلْوٌ قاعدہ[16] واو لام کلمۂ اسم کہ بعد ضمہ بود بعد کسرہ شدہ یا شود و ساکن شدہ

---

ہے لہٰذا اِلْوِ میں یہ قاعدہ جاری نہیں ہوگا اور **غیر ملحق** کی قید سے ضَیْوَنٌ کو خارج کیا کیونکہ اس میں بھی واؤ و یاء جمع ہیں مگر یہ ملحق ہے لہٰذا اس میں یہ قاعدہ جاری نہیں ہوگا۔

**فائدہ:-** زرادی میں مذکورہ بالا قاعدہ بیان کرنے کے بعد یہ کہا گیا ہے کہ ضَیْوَنٌ میں واؤ و یاء جمع ہیں اور شرائط قلب بھی موجود ہیں مگر واؤ یاء نہیں ہوا۔ یہ شاذ ہے مصنف علیہ الرحمۃ نے غیر ملحق کی قید سے ضَیْوَنٌ کے شذوذ کو رفع کردیا ہے۔

**قولہ وضمۂ ماقبل:-** یعنی اگر ماقبل کا ضمہ ہو تو وہ یاء کی موافقت میں کسرہ ہوجائے گا جیسے مَرْمِیٌّ میں ضمہ کسرہ ہوگیا ہے لیکن سَیِّدٌ میں ماقبل کا ضمہ نہیں تھا۔ اس لئے فتحہ کسرہ نہیں ہوا۔

**قولہ قاعدہ[15]:-** وزن فُعُوْلٌ کے آخر میں جب دو واؤ آجائیں تو ہر دو یاء ہوکر ادغام ہوجاتے ہیں اور ماقبل کا ضمہ کسرہ ہوجاتا ہے اور فاء کو کسرہ دینا بھی جائز ہے جیسے دَلْوٌ کی جمع دُلُوْوٌ میں ہر دو واؤ کو یاء کرکے ادغام کیا تو دُلِیٌّ ہوا۔ یہ دِلِیٌّ بھی پڑھا جاسکتا ہے۔

**فائدہ:-** بعض صرفیوں نے دُلُوْوٌ کے دوسرے واؤ کو باقاعدہ اَدْلٍ یاء کیا ہے کیونکہ اوّل واؤ ساکن ہونے کی وجہ سے حاجز حصین نہیں۔ لہٰذا دوسرا واؤ اسم کے آخر میں ضمہ کے بعد واقع ہوا تو ماقبل کے مکسور ہوجانے پر یاء ہوگیا لیکن مصنف علیہ الرحمۃ نے واوین کے یاء کرنے کا قاعدہ بیان کیا ہے تاکہ یہ لازم نہ آئے کہ حرف حرکت کے تابع ہے جب کہ حرکت کا تابع ہونا اصل ہے البتہ اگر پہلے سے حرکت موجود ہو تو حرف کو اس کے تابع کیا جاتا ہے۔ دوسری وجہ یہ ہے کہ واوین کا اجتماع ثقیل ہے اس لئے ان کو یاء کیا جاتا ہے۔ پس اگر واؤ کے ماقبل کو پہلے کسرہ دیں تو واوین کے ثقل کے ساتھ ماقبل کے کسرہ کی وجہ سے مزید ثقل پیدا ہوگا اور ثقل سے اثقل کی طرف خروج لازم آتے گا (اگرچہ دافع ثقل بھی موجود ہے)

**قولہ قاعدہ[16]:-** جب واؤ اسم کے لام کلمہ میں ضمہ کے بعد ہو وہ کسرہ کے بعد ہوکر یاء ہوجاتا ہے اور یاء ساکن ہوکر اجتماع ساکنین یا تنوین کی وجہ سے حذف ہوجاتی ہے جیسے اَدْلٍ جو اصل میں اَدْلُوٌ تھا۔ ایسے ہی تَعَلٍّ

باجتماع ساکنین با تنوین حذف شود چوں اَدلٍ در اَدْلُوٌ جمع دَلْوٌ و تَعَلٍّ و تَعَالٍ مصدر تَفَعَّلَ و تَفَاعَلَ و یا ہم بعد کسرہ شود و بعد اسکان بسبب اجتماع ساکنین بیفتد چوں اَظْبٍ در اَظْبُیٌ جمع ظَبْیٌ قاعدہ واو و یا کہ عین فاعل باشد و در فعل تعلیل شدہ باشد ہمزہ شود چوں قَائِلٌ

اور تَعَالٍ، اور یاء بھی کسرہ کے بعد ہو کر ساکن ہو جاتی ہے اور پھر اجتماع ساکنین کی وجہ سے حذف ہو جاتی ہے جیسے اَظْبٍ جس کی اصل اَظْبُیٌ ہے۔ اس قاعدہ میں مجموعہ تغیر کا بیان ہے۔ بالحاظ قلب ضمہ بکسرہ اولاً۔ لہذا یہ اعتراض نہیں ہوگا کہ مصنف نے اس قاعدہ میں حرف کو حرکت کے تابع کیا ہے۔

**قولہ قاعدہ:** جو واؤ اور یاء فاعل کے عین کلمہ میں واقع ہو اور فعل میں تعلیل ہو چکی ہو تو وہ ہمزہ ہو جاتے ہیں جیسے قَائِلٌ جو اصل میں قَاوِلٌ اور بَائِعٌ جو اصل میں بَایِعٌ تھا۔

**فائدہ:** یہ واؤ و یاء ابتداءً الف کئے جاتے ہیں یا تو اس لئے کہ ان کا ماقبل الف ساکن کا لمیت ہے اور حقیقتہً ماقبل ان کا فا کلمہ ہے جو کہ مفتوح ہے یا اس لئے کہ الف فتحہ سے متولد ہونے کی وجہ سے قائم مقام فتحہ ہے۔ اس قلب کے بعد الف ثانی کو ہمزہ کیا جاتا ہے تاکہ التقاء ساکنین کی وجہ سے الف حذف ہو جانے سے اسم فاعل (قَال) اور ماضی (قَالَ) میں بظاہر التباس نہ ہو اور ہمزہ کو بوجہ سکون کے حرکت کسرہ دی جاتی ہے اور التقاء ساکنین سے بچنے کے لئے الف ثانی کو متحرک کرنے کی وجہ یہ ہے کہ الف اول کے متحرک کرنے سے اسم فاعل کے وزن میں خلل آئے گا۔

**سوال:** صرفیوں نے اس قاعدہ کی تقریر اسم فاعل کے ساتھ مختص کی ہے مگر مصنف نے "عین فاعل" کہہ کر عام کر دی ہے اس میں کیا نکتہ ہے؟

**جواب:** دیگر صرفیوں کی تقریر سے فاعل نسبتی جیسے سَائِفٌ بمعنی صاحب سیف اس قاعدہ سے خارج ہوتا ہے کیونکہ اس پر اسم فاعل کی تعریف صادق نہیں آتی۔ حالانکہ فاعل نسبتی میں بھی یہ قاعدہ جاری ہوتا ہے مگر مصنف کی تقریر فاعل نسبتی کو جامع ہے کیونکہ یہ تقریر اسم فاعل میں نہیں بلکہ فاعل میں ہے۔

**سوال:** مصنف علیہ الرحمۃ نے اس قاعدہ میں یہ شرط لگائی ہے کہ فعل میں تعلیل ہو چکی ہو۔ اس شرط سے فاعل نسبتی خارج ہو جاتا ہے کیونکہ اس کا فعل نہیں ہوتا۔

**جواب:** فعل میں تعمیم ہے حقیقتہً ہو یا حکماً، فاعل نسبتی کا فعل حکماً یعنی مفروض ہے تاکہ وہ اس قاعدہ سے خارج نہ ہو۔

وبَائِعُ قاعدہ[18] واو ویا والف زائد بعد الف مفاعل ہمزہ شود چوں عجائِزُ در عجاوِزُ جمع عجوزٌ و شَرَائِفُ در شَرَایِفُ جمع شَرِیفَۃٌ و رَسَائِلُ جمع رِسَالَۃٌ وابدال یا بہمزہ در مَصَائِبُ جمع مُصِیبَۃٌ با آنکہ اصلی ست شاذ ست قاعدہ[19] واو ویا کہ طرف باشد و بعد الف زائد افتد ہمزہ شود چوں دُعَاءٌ در دُعَاوٌ ورِوَاءٌ در رِوَایٌ و این ہر دو مصدر اند و دِعَاءٌ در دِعَایٌ جمع دَاعٍ و اَسْمَاءٌ در اَسْمَاوٌ جمع اِسْمٌ کہ در اصل سِمْوٌ بود و اَحْیَاءٌ جمع حَیٌّ و کِسَاءٌ و رِدَاءٌ اسم جامد. قاعدہ[20] واو یکہ رابع باشد یا زائد و بعد ضمہ و واو ساکن نباشد یا شود چوں یُدْعَیَانِ و اَعْلَیْتُ و

---

قولہ قاعدہ[18]:۔ واؤ اور یاء اور الف ہر تین زائد الف مفاعل کے بعد واقع ہو کر ہمزہ ہو جاتے ہیں جیسے عجائز جس کی اصل عَجَاوِزُ ہے اور شَرَائِفُ جس کی اصل شَرَایِفُ ہے اور رَسَائِلُ جو کہ رِسَالَۃٌ کی جمع ہے اس کے مفرد سے جمع تکسیر بناتے وقت تیسری جگہ الف تکسیر لاتے تو الف زائد ہمزہ ہو گیا۔ اور مَصَائِبُ جو اصل میں مَصَایِبُ تھا اس میں یاء کا اصلی ہونے کے باوجود ہمزہ ہو جانا شاذ ہے۔ یہ اس اعتراض کا جواب ہے کہ مصائب میں یاء اصل ہے اس کو ہمزہ کیوں کیا گیا ہے؟

فائدہ:۔ مفاعل سے مراد مفاعل کا وزن صوری ہے یعنی جس میں اول دو حرف مفتوح ہوں تیسری جگہ الف ہو۔ الف کے بعد دو حرف ہوں جن کا اول مکسور ہو۔

قولہ قاعدہ[19]:۔ واؤ و یاء الف زائد کے بعد طرف میں واقع ہوں تو ہمزہ ہو جاتے ہیں جیسے دُعَاءٌ و رِوَاءٌ مصدر جو اصل میں دُعَاوٌ اور رِوَایٌ تھے اور دِعَاءٌ جمع دَاعٍ کی جو اصل میں دِعَایٌ تھی اور اَسْمَاءٌ جو اصل میں اَسْمَاوٌ تھا یہ اسم کی جمع ہے جو اصل میں سِمْوٌ تھا۔ اور اَحْیَاءٌ جو کہ حَیٌّ کی جمع ہے اصل میں اَحْیَایٌ تھی اور کِسَاءٌ و رِدَاءٌ جو کہ اسم جامد ہیں اصل میں کِسَاوٌ و رِدَایٌ تھے۔

قولہ قاعدہ[20]:۔ جو واؤ چوتھی جگہ یا زائد واقع ہو اور ضمہ و واؤ ساکن کے بعد نہ ہو تو وہ یاء ہو جاتا ہے جیسے یُدْعَیَانِ جو اصل میں یُدْعَوَانِ تھا اور اَعْلَیْتُ جو اصل میں اَعْلَوْتُ تھا اور اِسْتَعْلَیْتُ جو اصل میں اِسْتَعْلَوْتُ تھا۔ اس قلب کی وجہ یہ ہے کہ کلمہ میں طول کی وجہ سے ثقل پیدا ہو جاتا ہے لہٰذا اس کلمہ میں واؤ کو یاء کر دیا جاتا ہے تاکہ یہ خفت اس ثقل کے مقابل ہو جائے جو طول کلمہ سے پیدا ہوا ہے۔

سوال:۔ اِجْتَوَرَ، اِسْتَحْوَذَ اور تَجَاوَرَ میں واؤ یاء کیوں نہیں ہوا جبکہ چوتھی جگہ یا زائد واقع ہے اور ضمہ و واؤ ساکن کے بعد بھی نہیں؟

اِسْتِعْلَیْتُ در مَدَاعِیُّ جمع مِدْعَاءٌ آلہ کہ در اصل مَدَاعِیُوُ بود نزدیک محققان فن صرف واو ہمیں قاعدہ یا شدہ در یا مدغم گردیدہ ورنہ قاعدہ سَیِّدٌ دراں جاری نمیتواند شد زیرا کہ یا در مَدَاعِیُوُ بدل ست از الف قاعدہ[۲۱] الف بعد ضمہ واو شود چوں ضُوْرِبَ وضُوَیْرِبٌ وبعد کسرہ یا چوں مَحَارِیْبُ قاعدہ[۲۲] الف زائدہ ماقبل الف تثنیہ وجمع مؤنث سالم یا شود چوں حُبْلَیَانِ وحُبْلَیَاتٌ قاعدہ[۲۳] یا کہ عین وزن فُعْلٌ جمع وفُعْلٰی مؤنث باشد در صفت بعد کسرہ گردد چوں بِیْضٌ جمع بَیْضَاءُ وحِیْکٰی در اسم واو شود بقاعدہ ۲۰ اسم تفضیل را حکم اسم دادہ اند چوں

---

**جواب**:۔ اس واؤ سے مراد وہ ہے جو لام کلمہ ہو جیسا کہ امثلہ یعنی یُدْعَیَانِ وغیرہ سے مفہوم ہوتا ہے چونکہ اُجْتُوِرَ وغیرہ میں واؤ لام کلمہ نہیں اس لیے یا نہیں ہوا۔

**قولہ در مَدَاعِیُّ**:۔ مِدْعَاءٌ اسم آلہ کی جمع مَدَاعِیُّ میں جو اصل میں مَدَاعِیُوُ تھی محققین صرف کے نزدیک یہی قاعدہ نمبر ۲۰ جاری ہوا ہے اور واؤ یاء ہو کر ادغام ہو گیا ہے اس میں سَیِّدٌ کا قاعدہ جاری نہیں ہوا کیونکہ اس قاعدہ میں واؤ ویاء کا مبدل نہ ہونا شرط ہے اور مَدَاعِیُوُ کی یاء الف سے تبدیل شدہ ہے کیونکہ مِدْعَاءٌ کی تکسیر بناتے وقت جب تیسری جگہ الف لاکر اس کے مابعد کو مکسور کیا تو مِدْعَاءٌ کا الف ماقبل مکسور ہونے کی وجہ سے یاء ہو گیا۔

**قولہ قاعدہ[۲۱]**:۔ الف ضمہ کے بعد واؤ ہو جاتا ہے جیسے ضُوْرِبَ۔ جب ضَارَبَ سے ماضی مجہول بناتے ہوئے فا کلمہ کو ضمہ دیا تو الف ماقبل مضموم ہونے کی وجہ سے واؤ ہو گیا۔ اور ضُوَیْرِبٌ جو ضَارِبٌ کی تصغیر ہے۔ تصغیر بنانے کے لئے فا کلمہ کو ضمہ دیا تو ضَارِبٌ کا الف واؤ ہو گیا اور کسرہ کے بعد الف یاء ہو جاتا ہے جیسے مَحَارِیْبُ جو مِحْرَابٌ کی جمع ہے۔ جمع بناتے ہوئے الف جمع کے مابعد کو کسرہ دیا تو محراب کا الف یاء ہو گیا۔

**قولہ قاعدہ[۲۲]**:۔ تثنیہ وجمع مؤنث سالم کے الف سے پہلے الف زائد واقع ہو تو یاء ہو جاتا ہے جیسے حُبْلَیَانِ اور حُبْلَیَاتٌ اس تعلیل کی وجہ یہ ہے کہ الف تثنیہ وجمع مؤنث سے پہلے فتحہ کا ہونا ضروری ہے اور چونکہ حُبْلٰی کے آخر میں الف ہے جو حرکت کا متحمل نہیں اس لئے تثنیہ وجمع کی صورت میں حُبْلٰی کے الف کو یاء سے بدل دیا کیونکہ یا، واؤ کی نسبت خفیف ہے۔

**قولہ قاعدہ[۲۳]**: جو یاء جمع بروزن فُعْلٌ اور فُعْلٰی مؤنث صفتی کی عین کی جگہ واقع ہو وہ کسرہ کے بعد ہو جاتی ہے جیسے بَیْضَاءُ کی جمع بِیْضٌ جو اصل میں بُیْضٌ بروزن فُعْلٌ تھی اور حِیْکٰی جو اصل میں حُیْکٰی تھی۔ ان دونوں میں یاء کو

طُوبیٰ وکُوسیٰ مؤنث اَطْیَبُ واَکْیَسُ قاعدہ[۲۴] واو عین فَعْلُوْلَۃٌ مصدر یا شود چوں کَیْنُوْنَۃٌ فائدہ صرفیان در تقریر ایں قاعدہ بسیار تطویل کردہ اند واصل کَیْنُوْنَۃٌ کَیْوَنُوْنَۃٌ برآوردہ بقاعدۂ سَیِّدٌ واورا یا کردہ حذف کردہ اند وتحقیق ہمولست کہ گفتیم قاعدہ[۲۵] یای وزن اَفَاعِلُ ومَفَاعِلُ واشباہ آن اگر معرف باللام یا مضاف باشد درحالت رفع وجر ساکن شود چوں ھٰذِہٖ الْجَوَارِیْ وَجَوَارِیْکُمْ وَمَرَرْتُ بِالْجَوَارِیْ وَجَوَارِیْکُمْ ودر بی لام واضافت محذوف شود وتنوین لعین ملحق شود چوں ھٰذِہٖ جَوَارٍ وَمَرَرْتُ

---

ماقبل مضموم ہونے کی وجہ سے واؤ نہیں کیا بلکہ ماقبل کے ضمہ کو کسرہ کیا ہے کیونکہ جمع مفرد کی نسبت ثقیل ہوتی ہے اور فُعْلیٰ صفتی بھی فُعْلیٰ اسمی کی نسبت ثقیل ہے۔ لہٰذا ان میں یاء خفیف باقی رکھی اور اس کی محافظت کے لئے ماقبل کے ضمہ کو کسرہ کر دیا اور فُعْلیٰ اسمی میں یاء بقاعدہ ۳ واؤ ہوجاتی ہے کیونکہ اس میں ثقل نہیں جیسے طُوبیٰ جس کی اصل طُیْبیٰ تھی۔

**قولہ اسم تفضیل را:۔** اسم تفضیل کو اسم کا حکم دیا ہے اسی لئے طُوبیٰ مؤنث اَطْیَبُ جو اصل میں طُیْبیٰ تھا اور کُوسیٰ مؤنث اَکْیَسُ جو اصل میں کُیْسیٰ تھا ان میں یاء واؤ ہوگئی ہے۔ اسم تفضیل کو فُعْلیٰ اسمی کا حکم اس لئے دیا ہے کہ یہ الف لام یا اضافت یا مِنْ کے بغیر استعمال نہیں ہوتا اور یہ تینوں اسم کے خواص سے ہیں۔

**قولہ قاعدہ[۲۴]:۔** مصدر بروزن فعلولۃ کے عین میں واؤ ہو تو یاء ہوجاتا ہے جیسے کَیْنُوْنَۃٌ
مصنف علیہ الرحمۃ نے کوفیوں کے مذہب کو اختیار کیا ہے جن کے نزدیک کینونۃ اصل میں کُوْنُوْنَۃٌ بضم اول تھا، اول حرف کے ضمہ کو فتحہ سے تبدیل کیا تاکہ مصادر ذوات الیاء سے موافقت ہوجائے جو کہ مفتوح ہیں جیسے قَیْلُوْلَۃٌ اور سَیْدُوْدَۃٌ لبعدہٗ واو کو یاء کیا کینونۃ ہوا۔

**قولہ فائدہ:۔** صرفیوں نے اس قاعدہ کی تقریر میں بہت تطویل کی ہے۔ کینونۃ کا اصل کَیْوَنُوْنَۃٌ نکال کر بقاعدہ سَیِّدٌ واؤ کو یاء کرکے حذف کیا ہے اور تحقیق یہی ہے جو ہم نے بیان کردی ہے۔

**قولہ قاعدہ[۲۵]:۔** وزن اَفَاعِلُ ومَفَاعِلُ اور ان کے نظائر اگر معرف باللام یا مضاف ہو اور آخر میں یاء آئے تو وہ حالت رفعی وجری میں ساکن ہوجاتی ہے کیونکہ یاء پر ضمہ وکسرہ ثقیل ہوتا ہے اور چونکہ الف لام یا اضافت کی صورت میں یاء پر تنوین نہیں ہوتی اس لئے یاء ساکن ہوکر باقی رہتی ہے جیسے ھٰذِہٖ الْجَوَارِیْ وَجَوَارِیْکُمْ وَمَرَرْتُ

